# اسیرِ مالٹا کا پیغام

حضرت مولانا حسین احمد صاحب مہاجر مدنی اسیر مالٹا و کراچی کی ولولہ انگیز تاریخی تقریروں کا مجموعہ جس میں یورپ کے مظالم ترکوں اور مسلمانوں پر مالٹا کی کیفیت ۔ یونان کی حالت وغیرہ مفصل دکھائی ہے ۹/

# تقاریر مولانا ظفر علی خاں

فدائے ملت مولانا ظفر علی خاں کی راولپنڈی ۔ لاہور ۔ کلکتہ ۔ الہ آباد کی تقریروں کا مجموعہ ۹/

# دُنیائے اسلام اور خلافت

مولانا سید سلیمان ندوی صاحب کا زبردست خطبۂ صدارت جس میں مولانا نے یہ دکھلایا ہے کہ اس وقت روس چین آذربائیجان مراکش ۔ طرابلس ۔ افغانستان ۔ الجزائر وغیرہ کے مسلمان خلافت کے لئے کیا کر رہے ہیں ۴/

# سمرنا کی خونی داستان

سمرنا میں یونانی مظالم کی تفصیل ۔ مثلاً عورتوں کی عصمت دری بوڑھوں اور بچوں کا قتل عام شہر اور دیہات کا جلایا جانا ۔ مساجد اور معابد کی بربادی وغیرہ ۳/

# خطبۂ صدارت مولانا آزاد سبحانی

بہترین سیاسی اور مذہبی مضامین سے بھرا ہوا خطبہ نظام شرعیہ کی پوری تفصیل ۶/

# جذباتِ حرّیت

بہترین قومی نظموں کا مجموعہ اس وقت تک شائع نہیں ہوا ۔ اس دعوے کو آپ دیکھ کر تصدیق کر سکتے ہیں تمام لیڈران نے پسند کیا ہے ۔ بہترین اخبارات نے ریویو کیا ہے ۸/

# تصانیف حضرت مولانا عبد الماجد صاحب بدایونی

الاظہار (علماء کے فرائض و واقعات پنجاب پر) ۸/

المکتوب ۔ دس ہزار میل کا خود نوشت سفرنامہ ۔ دو زبردست تقریریں ۸/

درسِ خلافت ۔ ۸/

مشتاق احمد ناظم قومی دار الاشاعت محلہ کوٹلہ شہر میرٹھ

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# مضامین و تقاریر حضرت مولانا ابوالکلام صاحب آزاد

## خطبۂ صدارت جلسہ آگرہ

معرکۃ الآرا مشہور خطبہ خلافت کانفرنس آگرہ جس میں ہندو مسلم اتحاد۔ کراچی رزولیوشن اور دیگر مضامین پر بے مثل مباحثہ ہے۔ ۹/

## خطبۂ صدارت جلسہ جمعیۃ العلماء ہند۔ لاہور

حصۂ اوّل مکمل تقریری ۶/ حصہ دوم تحریری ۶/

## تازہ مضامین ابوالکلام آزاد

حضرت مولانا کے تازہ مضامین ۱۹۲۱ء کا مجموعہ ۱۰/

## دو جدید کتابیں

حزب اللہ ۱۲/ خطبات سیاسیہ

**جہاد اور اسلام** مسئلہ جہاد قربانی۔ حقیقت اسلام۔ عید الضحیٰ و اسوۂ ابراہیمی وغیرہ پر مفصل بحث ۶/

**صدائے حق**۔ الامر بالمعروف و نہی عن المنکر کی تشریح احکام خداوندی کی تفصیل۔ اعلان حق ۸/

**دعوتِ عمل** مسلمانوں کے تنزل کا اصلی سبب اور اُس کا علاج حق و صداقت کا اعلان اور کسپر تیاری آئندہ ترقی مسلمانان کے لئے ضروری اور اہم تجویز ۸/

## مجموعہ مضامین ابوالکلام آزاد حصہ اوّل

ہندوستان کی آزادی اور دیگر ضروری مسائل پر نایاب مضامین کا مجموعہ ۱۰/

## الحریت فی الاسلام

حریت اسلامی اور آزادی مسلمانان پر بے مثل تصنیف ۱۲/

## دعوتِ حق

تاریخ اسلام سے اعلانِ حق کی مثال۔ دربارِ مامون الرشید کا واقعہ تاریخ عہد عباسیہ کا ایک صفحہ قرآن کے مخلوق و غیر مخلوق کی بحث ۶/

اتحادِ اسلامی ۳/ ہندوستان پر حملہ ۳/ بائیکاٹ ۱/ تعلیمی مقصد ۱/

**مشتاق احمد ناظم قومی دار الاشاعت محلہ کوٹلہ شہر میرٹھ**

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

اللہ اکبر

سلسلہ مضامین حضرت مولانا ابو الکلام صاحب آزاد

نمبر ۱۲

# حزب اللہ

اثر خامہ

امام الاحرار حضرت مولانا ابو الکلام صاحب آزاد مدظلہ العالی

جس کو

منشی مشتاق احمد ناظم قومی دار الاشاعت محلہ کوٹلہ شہر میرٹھ نے

باہتمام لالہ ہرنام داس صاحب گپتا

سوراج پرنٹنگ ورکس دہلی میں چھپوا کر شائع کیا

قیمت ۱۲/

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# خلافت اور انگلستان

(از جناب ڈاکٹر سید محمود صاحب پی ایچ ڈی بیرسٹرایٹ لا پٹنہ سکریٹری آل انڈیا خلافت کمیٹی)

مسئلہ خلافت کی کیا اہمیت ہے۔ برطانیہ کا طرز عمل خلافت اور خلیفہ کے ساتھ کیسا رہا۔ ان دونوں مسئلوں پر پہلی زبردست تصنیف ہے۔ ملک کے بہترین مصنفوں۔ علماء اور لیڈران نے جس کی تعریف کی ہے۔ مسٹر مظہر الحق پٹنہ اور مسٹر پکھتال ایڈیٹر بمبئی کرانیکل نے دیباچہ تحریر فرمایا ہے۔ بالتصویر ہے۔

مولانا محمد علی۔ مولانا شوکت علی۔ مولانا ابوالکلام آزاد۔ مسٹر مظہر الحق۔ مسٹر پکھتال۔ ڈاکٹر سیف الدین کچلو اور دیگر حضرات نے بیحد تعریف کی ہے۔ اس سے بہتر کوئی تاریخی کتاب نہیں ہے۔ متعدد ایڈیشن نکل چکے ہیں۔ اردو ترجمہ ؏ ۲

## رئیس الاحرار مولانا محمد علی صاحب کی تصانیف

### تقاریر مولانا محمد علی صاحب حصہ اول

امرت سر۔ دہلی۔ بمبئی۔ پیرس۔ لاہور۔ کلکتہ کی مشہور تقریروں کا مجموعہ ۸ ر

### تقاریر مولانا محمد علی صاحب حصہ دوم

کراچی۔ الہ آباد۔ گجرات۔ احمد آباد۔ لکھنؤ کی زبردست تقریروں کا مجموعہ ۸ ر

خطبۂ صدارت مولانا محمد علی صاحب دہلی و لکھنؤ کانفرنس ۵ ر

جذبات جوہر (مجموعہ نظم) ۲ ر تقریر مدراس ۳ ر بیان مقدمہ کراچی ۴ ر

مکمل مقدمہ کراچی عدالت ابتدائی وسشن جج ؏ ۲

بیان مولانا حسین احمد صاحب در مقدمہ کراچی ۲ ر

مشتاق احمد ناظم قومی دار الاشاعت محلہ کوٹلہ شہر میرٹھ

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرات! سنہ ۱۹۱۳ء میں حضرت مولانا ابوالکلام صاحب آزاد مدظلہ العالی نے انجمن حزب اللہ کی بنیاد ڈالی تھی۔ اور اُسکے اصول و مقاصد کی تشریح میں ایک زبردست مضمون مسلسل شائع فرمایا تھا۔ اگرچہ وہ مضمون ایک خاص غرض سے اُس وقت حضرت مولانا نے تحریر فرمایا تھا۔ لیکن اُس میں بیشمار ضروری مضامین اسوقت اور ہر زمانہ کے لئے موزوں ہیں۔ اس لئے احباب کے اصرار پر اس کو شائع کیا جاتا ہے۔ افسوس کہ مولانا کی نظر بندی رانچی کی وجہ سے اُس انجمن کو آئندہ ترقی نہو سکی۔ اُمید ہے کہ ناظرین مطالب پر غور فرماویں گے۔ اور جگہ جگہ آیات قرآنی کی تفسیر سے بہرہ اندوز ہوں گے ؎

خادم ملّت

مشتاق احمد۔ ناظم قومی دارالاشاعۃ

محلہ کوٹلہ۔ شہر میرٹھ

۸ر دسمبر سنہ ۱۹۲۱ء

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# الداء والدواء

یعنی

## جماعت "حزب اللہ" کے اغراض و مقاصد

---

یٰاَیُّھَا النَّاسُ ! قَدْ جَاءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ
وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۝ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰہِ وَبِرَحْمَتِہٖ ، فَبِذٰلِکَ
فَلْیَفْرَحُوْا ، ھُوَ خَیْرٌ مِّمَّا یَجْمَعُوْنَ ۝ (۱۰ - ۶۰)

زخمہ بر تارِ رگِ جاں می زنم　　کس چہ داند تا چہ دستاں می زنم
زخمہ بر تارم پریشاں می رود　　کیں نواہائے پریشاں می زنم
خامہ ہمرازِ دمِ گرمِ من ست　　آتش از نے در نیستاں می زنم

بادِ شوقم در خروش آوردہ ست　　باز ہوئے ہیچو ستاں می زنم
دے بہ یغما دادہ ام رخت و متاع　　امشب او را در شبستاں می زنم
جوئے شیر از سنگ راندن ابلہی ست　　بہر گوہر تیشہ بر کاں می زنم

گریہ را در دل نشاطے دیگر ست　　خندہ بر لب ہائے خنداں می زنم
بند ہر خواہش ز دل می بگسلم　　نقش ہر صورت بعنواں می زنم
دعوئے ہستی ، ہماں بت بند گیست　　کافرم گر لاف ایماں می زنم

در خراباتم ندیدستی خراب　　بادہ پنداری کہ پنہاں می زنم
تو دریں جا بینی و من خود ہنوز　　جامِ مے در بزمِ اعیاں می زنم

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

می ستیزم با قضا از دیرباز    خویش را بر تیغ عریاں می زنم
لعب با شمشیر و خنجر می کنم    بوسہ بر ساطور و پیکاں می زنم

در جنوں بیکار نتواں زیستن
آتشم تیز است و داماں می زنم

## تمہید [له]

یہ بار بار کہا گیا ہے کہ عالم اسلامی کے گذشتہ آخری مصائب نے مسلمانوں میں تنبہ و اعتبار کے جیسے غیر معمولی علائم و آثار پیدا کر دئے ہیں، ان کا دو سال اُدھر وجود نہ تھا۔

اس قسم کے آراء و قیاسات ہمیشہ مظنون، اور مستقبل کے نتائج کے محتاج ہوتے ہیں، اور ان کی صحت و عدم صحت کے دلائل منٹوں اور لمحوں کے واقعات و حوادث سے متغیر ہو جاتے ہیں۔ وہ قدیم و حکیم، جو ایک چھوٹے سے بیج کو ایک عظیم الشان نباتاتی ہستی تک پہنچاتا، اور پھر خود اس سے ہزاروں بیج پیدا کرتا ہے، صرف اسکے ہاتھ میں ہے کہ بیداریوں کو استوار، عبرتوں کو نتیجہ خیز، اور متحرک

له فطرت انسانی عجلت پسند واقع ہوئی ہے۔ خلق الانسان من عجل۔ اسلئے ممکن ہے کہ بعض حضرات کو، جو اغراض و مقاصد کی تشریح کے لئے ایک مبارک اضطراب اپنے اندر رکھتے ہیں، یہ تمہید ناگوار گذرے، کہ سُنی سنائی باتوں کے اعادے سے کیا فائدہ؟ لیکن ہر کام ترتیب طبعی سے انجام پاتا ہے۔ اغراض و مقاصد سے پہلے اُن تمام اُمور پر نظر ڈال لینا ضروری ہے، جن کے بیک وقت پیش نظر ہوئے بغیر، مقصود اصلی سمجھ میں آ نہیں سکتا۔ لوگوں کے بیشمار خطوط و استفسارات ان تمہیدی امور کی نسبت آچکے ہیں، اور اسکے سوا چارہ نہیں کہ تمہید ہی میں اپنے خیالات صاف صاف عرض کر دوں آگے چلکر یہ تمہید ہی تشریح مقاصد کا کام دیگی اور اس میں صرف چند صفحوں کی دیر ہے ۱۲

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

نعشوں کو حی و قائم اجسام کی صورت میں بدل دے :-

ان اللّٰہ فالق الحب والنوی، یخرج الحی من المیت، ویخرج المیت من الحی، ذالکم اللّٰہ، فانّٰی تؤفکون؟ (۶-۹۵)

"بیشک خدا ہی ہے جو زمین کے اندر بیج کے دانے کو (جبکہ وہ محض امید و بیم کی حالت میں ہوتا ہے) پھاڑ کر (امید و کامیابی کا) ایک قوی و تناور درخت پیدا کردیتا ہے وہی زندگی کو موت سے، اور موت کو زندگی سے نکالتا ہے یہی قدرت کی نیرنگیاں دکھلانے والی ذات قدوس، تمہارا خدا ہے، پھر تم کدھر بہکے جارہے ہو اور کیوں اسکی طرف نہیں جھکتے؟"

# علائم و آثار

لیکن اسمیں شک نہیں کہ سمندروں کا پانی اُڑتا اور پھر ابر کی صورت میں پھیل جاتا ہے۔ یہ یقینی ہے کہ پانی کے برسنے سے پہلے موسم بدلتا، اور اپنے آنے سے پہلے، اپنی علامتوں کو بھیجتا ہے۔ طوفان کے آنے سے پہلے طوفانی ہوائیں چلتی ہیں اور برسات سے پہلے ابر غلیظ کی چادریں آسمان پر پھیلا دی جاتی ہیں :-

اللّٰہ الذی یرسل الریاح فتثیر سحابا، فیبسطہ فی السماء کیف یشاء ویجعلہ کسفا، فتری الودق یخرج من خلالہ، فاذا اصاب بہ من یشاء من عبادہ اذاھم یستبشرون (۳۰-۴۷)

"اللہ ہی ہے جو ہواؤں کو بھیجتا ہے اور وہ بادلوں کو اپنی جگہ سے اُبھارتی ہیں، پھر خدا جس طرح چاہتا ہے اُن سے کام لیتا ہے۔ کبھی بادلوں کو آسمان پر پھیلا دیتا ہے، کبھی انکے ٹکڑے ٹکڑے کردیتا ہے، اور تم کو ایسا نظر آتا ہے، گویا انکے درمیان مینہ نکلا چلا آتا ہے! پھر جب اپنے بندوں میں سے جنپر برسانا چاہتا ہے، برسا دیتا ہے، تو وہ (زندگی پاکر) خوشیاں منانے لگتے ہیں!!"

یہ علائم فطریہ اور آثار طبعیہ جو تم کو دنیا میں، اپنے سے باہر نظر آتے ہیں، بعینہ تمھارے اندر بھی موجود ہیں۔ تم جو اس عالم صورت و جسم کے ذرّے ذرّے کی پرستش کرتے ہو،

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

بھول گئے ہو کہ ایک اقلیم قلب و معنی بھی ہے، اور اس "عالم صغیر" میں جو کچھ ہے، اُسی "عالم کبیر" کا عکس و ظلال ہے۔

الم تر الی ربک کیف مد الظل؟ (۲۵-۴۷) — کیا تم نے اپنے پروردگار کی اس حکمت و قدرت کو نہیں دیکھا کہ اُس نے کیونکر "ظل" یعنی سائے کو پھیلا دیا ہے؟

سر روحانیاں داری ولے خود را ندیدستی
بخواب خود در آتا قبلۂ روحانیاں بینی

آفتاب طلوع ہوتا ہے، اور اپنے سائے کو اپنے ساتھ متحرک کرتے ہوئے غروب ہو جاتا ہے۔[۱] چاند نکلتا ہے، اور عروج و محاق کی منزلیں طے کرتا ہوا نظر آتا ہے۔[۲] موسم بدلتے ہیں اور نئی نئی ہوائیں چلتی ہیں۔ سمندروں میں طوفان اُٹھتے ہیں اور آسمان پر بجلیاں چمکتی ہیں۔ جبکہ موسم خشک اور گرم ہوتا ہے تو بارش کی علامتیں ظاہر ہوتی ہیں، اور جب علامتوں کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے تو بارش کا نزول ہوتا ہے۔ غرضکہ جو دنیا تمہارے سامنے موجود ہے، وہ طلوع و غروب، عروج و محاق، تسلط و تنزع، تضارب و تصادم، تخاذل و تسابق، تسفل و ترقی، تبدل و تجدد، اور ایاب و ذہاب کا ایک یکسر مرقع ہے، جسکے مناظر متلون، اور جسکے مناظر و امثال متحرک ہیں۔

بعینہ یہی حال اُس دنیا کا بھی ہے جو تمہارے سامنے نہیں، مگر تم میں موجود ہے۔ وہاں بھی طلوع و غروب ہوتا ہے، اور جبکہ تاریکی چھا جاتی ہے تو آفتاب

---

[۱] "غروب ہو جاتا ہے" اس اعتبار سے کہ ایسا نظر آتا ہے۔ یہ تمام باتیں ہماری ادبیات میں داخل ہو گئی ہیں۔ آسمان گو ساکن ہو اور زمین گردش میں، لیکن ہم شکایت آسمان ہی کی گردش کی کرینگے کہ کرتے آئے ہیں (منہ) [۲] ایام محاق سے مراد اصطلاح نجوم میں مہینے کی وہ آخری راتیں ہیں۔ جب چاند گھٹنے لگتا ہے، یعنی نصف آخری۔ (منہ)

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

دریچۂ ظلمت سے اپنا سر نکالتا ہے۔ وہاں بھی موسم بدلتے ہیں، اور ہوائیں متغیر ہوتی ہیں۔ بہار عیش حیات کا پیغام لاتی ہے، اور خزاں افسردگی وہلاکت کے ساتھ ظہور کرتی ہے۔ وہاں بھی سمندروں میں طوفان اٹھتے ہیں، اور زمینوں پر موسم کی تند و تیز ہوائیں چلتی ہیں۔ جب موسم بدلتا ہے، تو یہاں کے آسمان کی طرح، وہاں کا آسمان بھی بدل جاتا ہے، اور جب پانی برسنے کیلئے آتا ہے، تو پہلے ابر کے محیط ٹکڑوں اور سرد ہواؤں کے مرطوب جھونکوں کو بھیجدیتا ہے۔ قحط اور خشک سالی اس سرزمین کی سب سے بڑی مصیبت سمجھی جاتی ہے، لیکن وہاں بھی اس سے بڑھکر اور کوئی مصیبت نہیں جب آسمان اپنی دریا نوالی کا اور زمین اپنی بخشش کا دروازہ بند کردیتی ہے، تو دریا اُتر جاتے ہیں، اور سیر حاصل زمین خشک ہوکر چٹیل میدان بن جاتی ہے۔ پھر موت اور بربادی دنیا پر چھا جاتی ہے، اور انسان اپنی غذا سے محروم ہو جاتا ہے۔ یہی حال وہاں کا بھی ہے۔ البتہ فرق صرف اتنا ہے کہ یہاں کی خشک سالی جسم کو غذا سے محروم کردیتی ہے، اور وہاں کا قحط قلب وروح کے لئے پیغام ہلاکت ہوتا ہے۔ پس یہاں جسم کے لئے موت ہے۔ جسکے بعد بھی زندگی باقی رہتی ہے، اور وہاں دل کے لئے ہلاکت ہے، جس کی ہلاکت کے بعد زندگی کا کوئی سامان نہیں!

## والقلب یحمل مالا یحمل البدان

جسم و جان، رنگ و بو، لفظ و معنی، صورت و حقیقت، یہی دو مختلف دنیائیں اور موجود و مشہود کی دو اقلیمیں ہیں جن کو لسان الٰہی "عالم آفاق و انفس" سے تعبیر کرتا ہے:۔

سنریھم ایاتنا فی الافاق } ہم اپنی نشانیاں عالم کائنات کے مختلف اطراف و جوانب

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

وفی انفسھم حتی یتبین لھم انہ الحق (۴۱-۵۲) } میں بھی دکھلائینگے اور ان کے نفس کے اندر بھی، یہاں تک کہ اُنپر ظاہر ہو جائے گا کہ بیشک وہی حق ہے۔

اور یہی وہ عالم معنوی ہے، جسکے آثار و علائم، اور آیات و اسرار پر قرآن کریم توجہ دلاتا ہے، اور جس سے اولاد آدم کی غفلت و اعراض پر وہ ہر جگہ متاسف ہے کہ:۔

وفی انفسکم افلا تبصرون (۵۱-۲۱) } اور کیا جو کچھ تمہارے نفس کے اندر موجود ہے، اُسے تم نہیں دیکھتے؟

# مابعد آثار و عقب علائم

پس گو آثار و علائم ہمیشہ مظنون، اور مستقبل کا چہرہ ہمیشہ تاریکی میں ملفوف ہوتا ہے، تاہم علامتوں کے ظہور میں شک نہیں۔ یہ ضرور ہے کہ موسم بدل رہا ہے، اور آنکھیں ابر کی پھیلی ہوئی چادروں کو، اور جسم ٹھنڈی ہواؤں کو محسوس کر رہے ہیں۔ پس پانی کا برسنا ضروری ہے، اور گرمی جس قدر تیزی کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے، اتنا ہی بارش کے نزول کو متیقن بھی کر دیتی ہے۔

دلوں کی اقلیم میں ایک شورش بپا ہے۔ اسکے سمندر تہ و بالا ہو رہے ہیں موجوں اور طوفانوں کا زور ہے۔ آسمان کی رنگت پہلے سرخ تھی، مگر اب سیاہ اور تاریک ہو گئی ہے۔ اور بجلی پہلے چمکتی تھی، پر اب گرج گرج کر زمین پر گرنا چاہتی ہے، فضاء آسمان ایک معرکۂ دار و گیر، اور ایک محشر رستخیز بنگئی ہے اور کائنات کی ہر شے اُبھرنے اور اُچھلنے کے لئے بیقرار ہے۔ اگر کوئی فوج نہیں آرہی، تو یہ گرد و غبار کیوں ہے؟ اگر آگ نہیں جل رہی، تو یہ دھواں کہاں سے اُٹھ رہا ہے؟ اور اگر کچھ ہونے والا نہیں ہے، تو یہ ہونے کی علامتیں کیوں ظاہر ہو رہی ہیں؟

انّ فی ذٰلک لذکریٰ لمن کان لہ قلبٌ او القی السّمع و ھو شھید۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

دریچۂ ظلمت سے اپنا سر نکالتا ہے۔ وہاں بھی موسم بدلتے ہیں، اور ہوائیں متغیر ہوتی ہیں۔ بہار عیش حیات کا پیغام لاتی ہے، اور خزاں افسردگی و ہلاکت کے ساتھ ظہور کرتی ہے۔ وہاں بھی سمندروں میں طوفان اٹھتے ہیں، اور زمینوں پر موسم کی تند و تیز ہوائیں چلتی ہیں۔ جب موسم بدلتا ہے، تو یہاں کے آسمان کی طرح، وہاں کا آسمان بھی بدل جاتا ہے، اور جب پانی برسنے کیلئے آتا ہے، تو پہلے ابر کے محیط ٹکڑوں اور سرد ہواؤں کے مرطوب جھونکوں کو بھیجدیتا ہے۔ قحط اور خشک سالی اس سرزمین کی سب سے بڑی مصیبت سمجھی جاتی ہے، لیکن وہاں بھی اس سے بڑھکر اور کوئی مصیبت نہیں جب آسمان اپنی دریا نوالی کا اور زمین اپنی بخشش کا دروازہ بند کردیتی ہے، تو دریا اُتر جاتے ہیں، اور سیر حاصل زمیں خشک ہوکر چٹیل میدان بن جاتی ہے۔ پھر موت اور بربادی دنیا پر چھا جاتی ہے، اور انسان اپنی غذا سے محروم ہو جاتا ہے۔ یہی حال وہاں کا بھی ہے۔ البتہ فرق صرف اتنا ہے کہ یہاں کی خشک سالی جسم کو غذا سے محروم کر دیتی ہے، اور وہاں کا قحط قلب و روح کے لئے پیغام ہلاکت ہوتا ہے۔ پس یہاں جسم کے لئے موت ہے۔ جسکے بعد بھی زندگی باقی رہتی ہے، اور وہاں دل کے لئے ہلاکت ہے، جس کی ہلاکت کے بعد زندگی کا کوئی سامان نہیں!

## والقلب تحمل مالا یحمل البدان

جسم و جان، رنگ و بو، لفظ و معنی، صورت و حقیقت، یہی دو مختلف دنیائیں اور موجود و مشہود کی دو اقلیمیں، ہیں جن کو لسان الٰہی "عالم آفاق و انفس" سے تعبیر کرتا ہے:-

سنریھم ایاتنا فی الآفاق } ہم اپنی نشانیاں عالم کائنات کے مختلف اطراف وجوانب

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

| | |
|---|---|
| وفی انفسہم حتی یتبین لہم انہ الحق (۴۱-۵۲) | میں بھی دکھلائینگے اور ان کے نفس کے اندر بھی، یہاں تک کہ اُنپر ظاہر ہو جائے گا کہ بیشک وہی حق ہے۔ |

اور یہی وہ عالم معنوی ہے، جسکے آثار و علائم، اور آیات و اسرار پر قرآن کریم توجہ دلاتا ہے، اور جس سے اولاد آدم کی غفلت و اعراض پر وہ ہر جگہ متاسف ہے کہ:-

وفی انفسکم افلا تبصرون (۵۱-۲۱) | اور کیا جو کچھ تمہارے نفس کے اندر موجود ہے، اُسے تم نہیں دیکھتے؟

# مابعد آثار و عقب علائم

پس گو آثار و علائم ہمیشہ مظنون، اور مستقبل کا چہرہ ہمیشہ تاریکی میں ملفوف ہوتا ہے، تاہم علامتوں کے ظہور میں شک نہیں۔ یہ ضرور ہے کہ موسم بدل رہا ہے، اور آنکھیں ابر کی پھیلی ہوئی چادروں کو، اور جسم ٹھنڈی ہواؤں کو محسوس کر رہے ہیں۔ پس پانی کا برسنا ضروری ہے، اور گرمی جس قدر تیزی کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے، اتنا ہی بارش کے نزول کو متیقن بھی کر دیتی ہے۔

دلوں کی اقلیم میں ایک شورش بپا ہے۔ اسکے سمندر تہ و بالا ہو رہے ہیں موجوں اور طوفانوں کا زور ہے۔ آسمان کی رنگت پہلے سرخ تھی، مگر اب سیاہ اور تاریک ہو گئی ہے۔ اور بجلی پہلے چمکتی تھی، پر اب گرج گرج کر زمین پر گرنا چاہتی ہے، فضاء آسمان ایک معرکۂ دار و گیر، اور ایک محشر رستخیز بنگئی ہے اور کائنات کی ہر شے ابھرنے اور اُچھلنے کے لئے بیقرار ہے۔ اگر کوئی فوج نہیں آرہی، تو یہ گرد و غبار کیوں ہے؟ اگر آگ نہیں جل رہی، تو یہ دھواں کہاں سے اُٹھ رہا ہے؟ اور اگر کچھ ہونے والا نہیں ہے، تو یہ ہونے کی علامتیں کیوں ظاہر ہو رہی ہیں؟

انّ فی ذٰلک لذکریٰ لمن کان لہ قلبٌ او القی السّمع وھو شھید۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

دہقان آسمان کو دیکھکر سمجھ لیتا ہے کہ اُسے کیا کرنا چاہیئے اور کشتی بان طوفان کے آنے سے پہلے کشتی کو کنارے تک پہنچا دیتا ہے۔ پس ضرور ہے کہ دلوں کی شورش و اضطراب بے معنی نہو، اور اس اقلیم کے حوادث و تغیرات کے اشارات گویا سمجھے جائیں۔

عالم اسلامی آج ایک آخری انقلاب کے کنارے پر ہے، اور تبدیلیوں اور انقلابوں کی وہ تمام علامتیں اسکے چپے چپے میں موجود ہیں، جو دنیا کے گذشتہ سخت سے سخت انقلابات کی تکمیل سے پہلے ہمیشہ ظاہر ہوا کی ہیں۔ وہ انقلابات عظیمہ، جنھوں نے دنیا اور دنیا کے مناظر کو یکسر پلٹ دیا۔ وہ تغیرات دہشہ جنھوں نے قوموں اور ملکوں کی تاریخ ایک قلم اُلٹ دی۔ وہ، جنھوں نے زمین کے جغرافیے اور اسکی خشکی اور تری کے حدود میں تبدیلیاں کردیں۔ وہ، جنھوں نے انسانی نسلوں کے عمران و تمدن اور ان کے عوائد و خصائل کی عمارتوں کو ڈھاکر پھر از سر نو تعمیر کر دیا، اور وہ، جو اسلئے ظاہر ہوتے ہیں تاکہ حیات دممات امم کے قانون الٰہی کے مطابق، زمین اور زمین کے بسنے والوں کو از سر تا پا بدل دیں۔ ٹھیک ٹھیک ایسے ہی مظاہر و آثار کو اپنے آگے اور یمین و یسار رکھتے تھے، جیسے کہ آج دنیا کے سامنے ظاہر ہو رہے ہیں۔ یہ دنیا میں ہمیشہ ہو چکا ہے، اور ایسا ہونا انقلابات امم و ملل کے ایک دائمی قانون کے ماتحت ہے۔ وما تسبق من امۃ اجلہا وما یستاخرون (۱۵۔ع ۲) [۱]

## تہیۂ سفر

منجملہ علائم و آثار مخصوصہ کے ایک علامت یہ بھی ہے کہ رفتہ پر ماتم اور آیندہ کی

[۱] اور کوئی امت نہ اپنے مقررہ وقت سے آگے بڑھ سکتی ہے اور نہ پیچھے رہ سکتی ہے۔ (منہ)

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

حسرت کی جگہ اب بہت سے دماغ ہیں، جو کام بھی کرنا چاہتے ہیں، اور محض ماتم وفریاد پر قانع نہیں۔

یہ احساس عام ہے اور عالم اسلامی کے دیگر اکناف و اطراف سے قطع نظر خود ہندوستان میں بھی باوجود استیلائے یاس وقنوط موجود ہے۔ اور اگر صحیح وسائل اختیار کرلے، تو فی الحقیقت انقلاب حالت کا اسے پہلا بیج سمجھنا چاہیئے۔

کل کی فکر آج ہر شخص کے سامنے ہے۔ فکر مستقبل اب صرف خاص دماغوں ہی کا حصہ نہیں رہا، بلکہ اخبارات کے دفاتر کی کسی دیہات کی ایک چکی پیسنے والی عورت بھی سمجھنے لگی ہے۔ کل تک مصائب کے ورود کا خوف تھا، اسلیئے صرف ذہن ودماغ ہی ان کو محسوس کرسکتے تھے، مگر آج جبکہ وہ ظاہر ہوچکے ہیں اور بقیہ ظہور سامنے ہے، تو انکے سمجھنے کے لیئے دماغ کی نہیں بلکہ دیکھنے کے لیئے آنکھوں کی ضرورت ہے۔ اور دماغ کم ہوں مگر آنکھوں کی کمی نہیں۔

کچھ تو مایوس ہیں اور کچھ متلاشی، مگر انتظار دونوں کو ہے۔ پہلوں کو اگر راہ دکھلا دی جائے تو چلنے سے انکار نہیں، گو ابھی ان کے قدم ساکن ہیں۔ اور دوسرے فکر وجستجو میں حیران ہیں، کہ کس طرف کا رخ کریں، اور منزل گو معلوم ہے مگر راہ یاد نہیں۔

# بیداری کے بعد غفلت

حریفان رہ دیر کردند گم  فویل لہم ثم ویل لہم

مگر جیسا کہ میں مختصراً اشارہ کرچکا ہوں، آج کسی قدر تفصیل کے ساتھ کہنا چاہتا ہوں کہ غفلت کے معنی صرف بستر ہی پر سونے کے نہیں ہیں بلکہ سونے کے ہیں، اور جو مسافر بستر غفلت سے اٹھ کر راہ میں سو جائے، وہ گو بستر سے اٹھ چکا ہے، لیکن نیند سے بیدار نہیں ہوا۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

سفر کا تہیہ ہی مطلوب نہیں ہے، بلکہ صحیح راہ سفر کا معلوم کرنا اور پھر اسپر چلنا دونوں باتیں شرط کار ہیں۔ کیا فائدہ اس سے کہ اپنے بستر کے آرام اور خواب نوشیں کی راحتوں کو خیر باد کہا، جبکہ نیند میں ضائع ہونے والی زندگی، بستر کی جگہ راہ کی گم کردگی اور ضلالت پیمائی میں ضائع ہورہی ہے!

آج اس بارے میں بلند ترین حد نظر، اور فکر وجستجو کا آخرین سدرۃ المنتہیٰ جو لوگوں کے سامنے ہے، وہ اسکے سوا کچھ نہیں ہے کہ حفظ اسلام ومقامات مقدسۂ اسلامیہ کے نام سے ایک وسیع اور عظیم الشان فنڈ جمع کیا جائے، اور ہر مسلمان بقدر استطاعت اس میں حصہ لے، نیز وہ عہد کرے کہ کعبۂ معظمہ کی حفاظت کو ہمیشہ پیش نظر رکھیگا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ زمین کی وراثت اور تاج وتخت حکومت میں سے جو کچھ ہمارے پاس باقی رہا تھا، وہ ہماری غفلتوں اور نادانیوں کی نذر ہو گیا۔ جو باقی ہے ہر آن وہر لمحہ خطرے میں ہے، اور اگر کوئی متاع آخری رہ گئی ہے تو وہ صرف اسلام کا مبدء اولیٰ اور دعوت الٰہی کا اولین سرچشمہ ہے۔ جہاں "فاران" کی چوٹیاں ہیں، جسپر "سعیر" کے بعد خداوند خدا اسینا نے کتاب شریعت اور شمشیر عدل کے ساتھ ظہور کیا۔ جہاں وہ محترم وقدوس "غار" ہے، جسکی تاریکی میں "داعی الی اللہ وسراج منیر" کی روشنی سب سے پہلے نمودار ہوئی، اور جو دعوت اسلامی اور ملۃ حنیفہ کے اس اولین داعی کی یادگار ہے، جس نے اپنے نفس وجان کی قربانیوں کا اسوۂ حسنہ دکھلاکر، حقیقت اسلامیہ کی پہلی بنیاد رکھی تھی:۔

ان اول بیت وضع للناس للذی ببکۃ مبارکا

"وہ عبادت الٰہی کا پہلا گھر، جو انسانوں کی عبادت گزاری کے لئے بنایا گیا، یہی تھا، جو شہر مکہ کی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

وھدی للعٰلمین - فیہ اٰیٰتٌ بینات مقام ابراھیم، و من دخلہ کان اٰمناً (۳-۹۱)

سرزمین میں فیضان و برکت الٰہی کا مرکز اور عالم و عالمیان کے لئے سرچشمۂ ہدایت ہے۔ اسمیں حکمت الٰہیہ کی بہت سی کھلی کھلی نشانیاں ہیں۔ اور انہی نشانیوں میں سے ایک بہت بڑی نشانی اسلام کے اوّلین داعی حضرت ابراہیم کا "مقام" مقدس ہے۔ جو شخص اس بیت الٰہی کی برکتوں میں داخل ہو گیا، اُس کیلئے پھر ہمیشہ کے لئے امن و امان ہے"

پس ضرور ہے کہ ہر مسلم ہستی انس کی خدمتگذاری کی راہ میں اپنے تئیں قربان کر دینے کا حلف اٹھائے، اور یہ بھی ضروری ہے کہ آئندہ کے لئے پوری سعی و مجاہدت کے ساتھ ایک عظیم الشان اسلامی خزینہ فراہم کیا جائے، جو ہر موقعہ پر ہمارے لئے وسیلۂ کار اور ذریعۂ رفع احتیاجات ہو، اور اس کے لئے بہتر سے بہتر اشخاص اپنا وقت بے دریغ صرف کریں۔

یہ سب کچھ سچ ہے۔ اس سے کسی طرح انکار نہیں، لیکن سوال یہ ہے کہ جو ضرورت ہمارے سامنے ہے، جس منزل کی تلاش و جستجو ہے، جس مقصود کے کھوج میں قدم اُٹھے ہیں، اور جس لیلیٰ کے فراق میں مجنوں صفتانِ عشق کی یہ کچھ بے قراریاں ہیں، کیا اسکے لئے صرف اتنا ہی کافی ہے؟ کیا صرف ایک عہد کا لے لینا، اور ایک بہت بڑے خزانہ کا قائم کر لینا ہی ہماری کوششوں کا اصل مقصود، اور ہمارے امراض کا علاج وحید ہے؟

جو سوال ان کاموں کے شروع کرنے کا سبب تھا، مشکل یہ ہے کہ اختیار کرنے کے بعد بھی وہی سوال سامنے آجاتا ہے۔

گشت رازِ دگر آں راز کہ افشا می کرد

مدتوں مجکو صرف مشغول آہ و بکا رہنے کا الزام دیا گیا۔ کئی ماہ سے لوگ معترض

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ہیں کہ صدا اُٹھ رہی ہے مگر مدعا کا پتہ نہیں۔ اسکے اسباب سے تفصیلی بحث کبھی نہ کبھی ہو رہیگی، اور غالباً مضمون کے آخر میں کروں، مگر یہاں صرف اسقدر کہنا چاہتا ہوں کہ یہ خاموشی بے وجہ نہ تھی۔ یارانِ راہ نے منزل مقصود کی جستجو کو جتنا آسان سمجھ رکھا ہے، شاید اس قدر آسان نہیں

بیا کہ مسئلہ عشق ازاں دقیق تر است کہ حل شود شرف از فکر باطل ہمہ کس

لوگ سفر کا اعلان کر دینے میں بہت جلد باز ہیں مگر بہتر ہوا گر یہ جلدی قدموں کی جگہ دماغوں کو سوچنے میں نصیب ہو۔

روپیہ کا جمع کرنا ایک نہایت اہم کام ہے، اور خدمت کعبہ تو ہر مسلمان کا شعار ملی ہے۔ پانچ وقت جس تجلی گاہ معبود حقیقی کی طرف روز ہمارا مُنہ ہوتا ہے، دن میں ایک مرتبہ بھی کیا اُسکی طرف ہمارا دل نہوگا؟ اس ولولے کی آگ جسقدر ممکن ہو بھڑکائیے، اور اگر کچھ بھڑکی ہے تو دامن سے ہوا دیجئے۔ لیکن کہنا صرف یہ ہے کہ اسکے بعد مشکل حل نہیں ہو جاتی، اور عقدۂ کار کی گرہ بدستور باقی رہتی ہے۔ پھر کہتا ہوں کہ یہ سب شاخیں ضرور ہیں، سوال یہ ہے کہ جڑ کہاں ہے؟ باغ بسانے کی تدبیر یہ نہیں ہے کہ درختوں کی شاخوں پر پچکاری سے پانی دیجئے۔ پہلی بات یہ ہے کہ جڑ کو تر و تازہ کیجئے۔ آپ کو یہ معلوم نہیں تو ممکن ہے کہ دوسروں کو معلوم ہو

تو گل از باغ میخواہی من از گل باغ می جویم
من از آتش دخاں بینم تو آتش از دخاں بینی

فسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون (۱۶-۴۵) {پھر اگر تمھیں معلوم نہیں تو صاحبان فکر و ذکر سے دریافت کرو

## صرف روپیے پر زور دینا
## ایک خطرناک غلطی ہے

یقیناً حالات نے ہمیں بتلا دیا ہے کہ "ضروریات ملی" کی غرض سے ایک وسیع

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

"خزینۂ ملی" (نیشنل فنڈ) کا ہمیشہ مہیا رکھنا کس درجہ ضروری ہے؟ پس ضرور ہے کہ اسکا سامان کیا جائے۔ لیکن صرف کسی ایسی انجمن کا قائم کر لینا، اُن آنے والے مصائب کو کیونکر دور کر سکیگا، جو چاروں طرف سے ہم پر اُمنڈنے والے ہیں؟ کیا ملکوں اور قوموں کا انقلاب ایک ایسا معاملہ ہے، جسکو ایک دو کروڑ روپیہ بطور رشوت دیکر ہم اپنے حسب مرضی طے کرا لینگے؟ کیا کرایے کی فوجیں، اور کرائے کا جوش لنڈن اور برمن میں ملتا ہے کہ جب کبھی کوئی فوج بلاد اسلامیہ پر حملہ آور ہوگی تو ہم تار کے ذریعہ اُجرت طے کر کے فوراً اُنھیں میدان کی طرف روانہ کر دینگے؟ کیا ہماری تمام بربادیاں اور نامرادیاں صرف اسلئے تھیں کہ ہم نے ہمیشہ اپنے پاس روپیہ جمع نہ رکھا، اور یورپ نے صرف افلاس کا الزام رکھکر ہم سے سلانیک اور ایڈریانوپل لے لیا؟

فرض کیجیے کہ کل کو فرانس نے شام پر علانیہ قبضہ کر لینا چاہا، اور اس کی خبر ریوٹر نے ہمیں پہونچا دی۔ اس وقت ہمارے پاس ایک نہایت طاقتور انجمن ہوئی جسکے خزانے میں دو سال کا چندہ چودہ کروڑ روپیہ موجود ہوا۔ پھر با ایں ہمہ دولت فراواں، ہم کیا کرینگے؟ ایم۔ پوائنکرے کو تار دینگے کہ ہم سے ۱۴ کروڑ روپیہ لیکر شام کے قبضے کا ارادہ ترک کر دو؟ یا سر ایڈورڈ گرے سے درخواست کرینگے کہ ہم سے ۱۴ کروڑ روپیہ لیکر اپنے اتحاد ثلٰثہ کے مقاصد اور فیصلۂ مسئلہ مشرقی کو واپس کر لیجیے، اور کرائے کی ایک عظیم الشان اور قاہرہ باسل فوج از راہ رعایا پروری ساحل بیروت پر اُتار دیجیے؟ فما لکم کیف تحکمون؟

ممکن ہے کہ بعض خوش اعتقاد بزرگوں کا ایسا خیال ہو:۔

وللناس فیما یعتقدون مذاہب

لیکن:۔ فاش میگویم و از گفتۂ خود دلشادم ✽ بندۂ عشقم و از ہر دو جہاں آزادم

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

اگر مثال کے لئے فرض ہی کرنا ہے تو زیادہ بہتر مثال کیوں نہ فرض کی جائے ؟

فرض کیجئے کہ کل کو انگلستان نے مسئلہ عراق کا قطعی فیصلہ ضروری سمجھا، اور اسپر قبضے کا اعلان کردیا تو پھر اسوقت ہمارا یہ عظیم الشان فنڈ کیا خدمت انجام دیگا ؟

عزیزان من ! ملکوں اور زمین کے ٹکڑوں کا نیلام نہیں ہے کہ آپ بھی زیادہ سے زیادہ بولی دینے کے لئے اپنی جیب کو مستعد رکھیں۔ یہ تو قوتوں کا مقابلہ اور طاقتوں کی نبرد آزمائی ہے۔ صرف آپکی جیب بھاری ہوگئی تو اس سے کیا ہوتا ہے جبکہ دل ہی خالی ہے !

معمورۂ دلے اگرت ہست باز گوئے کیں جا سخن بہ ملک فریدوں ہمی رود

اس وقت کے مستعد جوش وخروش اور طاقتور حسیات اسلامیہ کو محض روپے کے جمع کردینے ہی میں خرچ کر ڈالنا، اپنے ہاتھوں اپنی آخری فرصت کو کھونا ہے۔ روپیہ کی ضرورت اور قوت سے انکار نہیں، لیکن خدارا اتنی پرستش تو نہ کیجئے کہ قوم کی ساری قوتیں صرف اسی میں ضائع ہو جائیں ؟

ہمارے سامنے آج ہمارا زوال ہے، ہم بربادیوں کے کنارے پر کھڑے ہیں اور اپنی تجہیز وتکفین کا سامان اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں۔ ہمارے پاس اب اتنی مہلت نہیں ہے کہ بار بار نسخے آزمائیں، اور بہت سے طبیبوں سے رجوع کریں ہم کو اسوقت صرف ایک ہی نسخے کی ضرورت ہے، اور صرف ایک ہی طبیب کی۔ ہمارے امراض یقیناً بے شمار ہیں، اور فرصت ہوتی تو ایک ایک کا علاج کرتے، مگر اب تو ایسے نسخے کی تلاش ہی پر انحصار زندگی اور امید صحت ہے، جو ایک ہو مگر اپنے اندر ہمارے تمام بیشمار امراض کا علاج رکھتا ہو۔

پھر اگر ہم نے محض خدمت حرمین کا عہد کرلیا اور ایک رقم ماہوار یا سالانہ اسکے لئے نکالدی، تو گو یہ بہت اچھا کیا، اور کئی حیثیتوں سے مفید ہوگا، لیکن

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کیا اس سے ہمارے تمام اُن امراض کا علاج ہو جائیگا، جنھوں نے صدیوں سے ہمارے جسم کو کھوکھلا رکھا ہے، اور اب یہ حالت ہو گئی ہے کہ :۔

کین خستہ اگر دیر ز بد شام بمیرد!

کہا جاتا ہے کہ اسلامی حکومتوں کا خاتمہ، اور ٹرکی کا بدرجۂ قصویٰ انحطاط ایک ایسا واقعہ ہے، جس نے حرمین شریفین کی حفاظت کو خطرے میں ڈالدیا ہے، پس اب صرف اسلئے اُٹھ کھڑے ہونا چاہیئے۔ اگر یہ تسلیم کر بھی لیا جائے کہ ہمارے لیئے صرف یہی ایک کام علاج اصلی ہے، تو سوال یہ ہے کہ اس مقصد کو بھی کیونکر حاصل کرینگے؟ ہمارے پاس دو ہی چیزیں ہونگی۔ یا ممبروں کا عہد یا انجمن کے خزانے کا روپیہ، عہد و قرار توپ و تفنگ کا کام دے نہیں سکتا، اور روپیہ لیکر حملہ آور واپس نہیں ہو سکتے۔ پھر :۔

چیست یارانِ طریقت بعد ازیں تدبیر ما؟

فرض کیجئے کہ اگر تمام مسلمانان ہند نے حرمین شریفین کی جگہ آج ایڈریانوپل کی (مسجد سلیم) کی حفاظت و خدمت کا عہد کر لیا ہوتا، اور اس نام سے ایک فنڈ بھی ان کے پاس مہیا ہوتا، تو کیا ایڈریانوپل کو وہ بچا لیتے؟

ایام جنگ میں ہم نے جو کچھ مالی مدد دی، وہ نتائج کی محتاج نہ تھی۔ کیونکہ وہ جنگ، اور اسلام و صلیب کے مقابلے کا وقت تھا، اور بغیر فکر نتائج و عواقب، ہمارا فرض دینی و جہادی یہ تھا کہ جو کچھ بن پڑے، اس سے دریغ نہ کریں۔ آج بھی جبکہ مہاجرین کے مصائب کے حالات ہمارے سامنے ہیں، ہمارا فرض دینی ہے کہ انکی اعانت کریں۔ اور یہ اعانت کچھ اس بنا پر نہیں ہے کہ اس سے مصائب اسلامی کا خاتمہ ہو جائے گا۔

لیکن جبکہ ہم آیندہ کے لیئے انتظام کرنا چاہتے ہیں، جبکہ مسلمانان عالم کا

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

مستقبل ہمارے سامنے ہوتا ہے، اور جبکہ آئندہ کی حفاظت کے نام سے ہم قوم کو دعوت دیتے ہیں، تو ہمارا فرض ہونا چاہیئے کہ ہر قدم پر نتائج و عواقب امور کا لحاظ رکھا جائے، اور اس وسیلۂ فوز و فلاح کی جستجو کریں، جسکے حاصل ہو جانے کے بعد آئندہ کے لئے ان مصائب کے نزول و ہجوم کا قطعی سد باب ہو جائے

# کعبہ کی خصوصیت

حاجی برہِ کعبہ رواں کین رہِ دین ست  خوش میرود، امارہِ مقصود نہ این ست

پھر صرف "خدمتِ کعبہ" کی خصوصیت سے بھی میں متفق نہیں ہو سکتا۔ یہ سچ ہے کہ آج بڑی ضرورت مسلمانوں میں تنظیمات عمل (آرگنائزیشن) کی ہے، اور مسلمان کعبے ہی کی حفاظت کے لئے اسلامی ممالک کی بقا کے بھی خواہشمند ہو سکتے ہیں، مگر ضروری ہے کہ اسی وقت اسکی تشریح بھی کر دی جائے۔ نہ کہ ہمتیں پست ہو جائیں، اور تمام موجودہ قوتیں اسی دائرے میں سمٹ آئیں کہ "صرف حدود کعبہ و مدینہ کی حفاظت ہی ہمارا فرض ہے اور بس"۔

جو کچھ کہہ رہا ہوں، بہتر تھا کہ آپ اُسے سمجھتے۔ میں بغیر کسی اندیشہ و تامل کے اپنے عقیدے کا اعلان کر دینا چاہتا ہوں اور حیات ملت کا یہ ایک اساس قویم ہے، جس سے اگر آج غلطی کی گئی تو عجب نہیں کہ اس دور مصائب و نا امیدی میں بے ہمت دلوں کے لیے کوئی سہارا باقی نہ رہے۔

---

ان الذین کذبوا بآیاتنا واستکبروا عنھا لاتفتح لھم ابواب السماء ولا یدخلون الجنۃ، حتیٰ یلج

جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا، اور ہمارے آگے جھکنے کی جگہ غرور سے اکڑ بیٹھے، تو یاد رکھو کہ انکے لیے نہ تو کبھی آسمانی برکتوں کا دروازہ کھلے گا، اور نہ کامیابیوں اور کامرانیوں کی بہشت حیات میں داخل ہو سکیں گے

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

الجمل فی سم الخیاط، و کذالک نجزی المجرمین (۷-۳۹)

ہاں اگر ایسا ہو سکتا ہے کہ سوئی کے ناکے میں سے اونٹ گزر جائے، تو یہ بھی ممکن ہے کہ وہ بھی بغیر اس کے فلاح پا جائیں۔

---

بیا کہ روئے بجز ابگاہِ نور نہیم
بنائے کعبۂ دیگر ز سنگِ طور نہیم

حطیمِ کعبہ شکست و اساس قبلہ بریخت
بتازہ طرح یکے قصر بے قصور نہیم

علوِ طاق حرم تا بچند مصلحت ست
کہ داغ عشق بہ پیشانیِ غرور نہیم

تو نطعِ دیر فرو چیں کہ ما قرابۂ مے
بشہپر ملک و طیلسانِ حور نہیم

ز جوش جرعہ کشاں صد قیامت انگیزم
جہاں جہاں ز صراحی بادہ صور نہیم

بجرعہ کہ بسوزد دماغ خلوتیاں
خفائے صومعہ در عرصۂ ظہور نہیم

نفس بگیرمی ایں بزم تا بکے (فیضی)
دگر بمجلس روحانیاں بخور نہیم

---

والشمس وضحاھا، والقمر اذا تلاھا، والنھار اذا جلاھا، واللیل اذا یغشاھا، والسماء وما بناھا، والارض وما طحاھا، کہ زمین کا ذرہ ذرہ مستعد، آفتاب کی شعاعیں درخشندہ، آسمان کے بخار منجمد آمادۂ نزول، قوتوں کا نمو، بالیدگیوں کا ظہور، اور محرکات کا اجتماع ہر طرف موجود ہے، اور عالم نشو و نما کے ملائکۂ مدبرہ وقت کے منتظر، اور تخم ریزی کے استقبال کے لئے چشم براہ ہیں۔ دہقان کی قسمت اوج پر، اور زمین کا طالع کامرانی کے افق پر چمک رہا ہے۔ وقت ہے کہ کل کو کاٹنے والے آج بولیں، اور کل جو اپنی زمینیں بھرنے والے ہیں، آج اپنے دامن کو چند بیجوں سے خالی کر دیں۔ پر ضرور ہے کہ ہاتھ تجربہ کار، دانہ صحیح و سالم، اور دہقان محافظ و نگراں ہو۔ تا زمین کی مستعدی بیکار نہ جائے، اور اس سے جیسی کل کے لئے طلب کی جاتی ہے، ویسی ہی بہتر غذا آج اُسے دی بھی جائے۔

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

وسخر لکم الیل والنہار، والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ ان فی ذالک لایات لقوم یعقلون وما ذرأ لکم فی الارض مختلفا الوانہ، ان فی ذالک لاٰیاتٍ لقوم یذکرون۔ (۱۶-۱۴)

"اور اللہ نے رات کی رطوبت، اور دن کی حرارت کو اور اسکے سرچشموں یعنی سورج اور چاند کو، نیز تمام ستاروں کے خواص و تاثرات کو اپنے حکم سے تمہارا تابع کر دیا ہے، اور صاحبان عقل کے لئے ان میں حکمت الٰہیہ کی بہت سی نشانیاں ہیں! اور پھر وہ زمین کی پیداوار اور زراعت کے نتائج، جو تمہارے لئے پیدا کر رہے ہیں جنکی طرح طرح کی رنگتیں اور صورتیں ہیں! سو غور و فکر کرنے والوں کے لئے ان میں بھی صدہا بصیرتیں اور حکمتیں پوشیدہ ہیں!!"

## حکمت امثال

میں نے اس مضمون کو موسموں کے تغیرات، بارش کے نزول، اسکے علائم و آثار، اور زمین کی خشک سالی اور نشاط و شگفتگی کی تمثیل سے شروع کیا، جو بظاہر نفس موضوع سے کوئی ربط نمایاں نہیں رکھتی، اور ایک غیر مربوط گریز کے ذریعہ تمہید مقصد سے ملا دی گئی ہے۔ پھر لوگوں کو تو انتظار مجوزہ جماعت کے اغراض و مقاصد کا ہے، دنیا کے طبعی تغیرات، اور ان کے آثار و مابعد نتائج کے مضمون کو اس سے کیا تعلق؟ معلوم نہیں پچھلے مضمون کو پڑھتے ہوئے یہ خیال آپ کے ذہن میں پیدا ہوا یا نہیں؟

لیکن خدا تعالیٰ نے قرآن کریم کے ذریعہ اس بارے میں ہمیں ایک بصیرت بخشی ہے: ولہ المثل الاعلیٰ فی السمٰوات والارض وھو العزیز الحکیم۔ (۳۰-۲۶) اور اس کا درس ہمیں بتلاتا ہے کہ مطالب عالیہ و مقاصد الٰہیہ کے اظہار کے لئے بہترین وسیلۂ اظہار تمثیل ہے۔ یہی سبب ہے کہ تم ہر جگہ اس کتاب عزیز میں امثال و نظائر کا

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

ایک ذخیرۂ وافر پاتے ہو، اور کہیں ہواؤں کی تصریف، کہیں بادلوں کے انبساط، کہیں زمین کے نشوونما، کہیں لیل ونہار کے اختلاف، کہیں موجودات ومخلوقات کے مختلف اشکال والوان، کہیں کواکب وسیارات کے طلوع وغروب، کہیں انقلابات طبیعیہ کے مناظر جمیلہ، اور کہیں رعد وبرق کے مرایاء مدہشہ ومخوفہ کے اندر وہ اسرار حکمیہ اور معارف الٰہیہ بیان کر دیے گئے ہیں، جو فہم انسانی کا منتہاء ادراک ہیں۔ ولقد ضربنا فی ھذا القراٰن من کل مثل لعلھم یتذکرون۔ (۲۹-۳۹)

منجملہ امثال قرآنیہ کے ظہور آثار وعلائم بارش کی ایک لطیف وبدیع، اور جامع ومانع تمثیل ہے، جسپر سب سے زیادہ زور دیا گیا ہے، اور جسکے اندر انسان کی قلبی وروحی حیات وممات، اقوام وملل کے انقلابات، ملکوں اور حکومتوں کے تسلط وتنزع اور ہدایت الٰہی اور شقاوت انسانی کے مختلف مدارج ومراقب کی نسبت صدہا اشارات وبیانات پوشیدہ ہیں۔ وما یعقلھا الا العالمون۔

پس غور کیجیے تو آج بھی پیش نظر مطالب کے اظہار کے لیے اس تمثیل سے بڑھکر اور کوئی جامع اور بیّن ذریعہ نہ تھا۔ بظاہر یہ تمہید آپ کو اصل مقصود سے غیر متعلق نظر آتی ہے۔ لیکن آگے چلکر سیر مطالب میں ہر قدم پر آپ دیکھینگے، کہ جو کچھ مقصود اصلی تھا، وہ در اصل اسی کے اندر عرض کر دیا گیا، اور عرض مقصد کے ہر موقع پر یہی تمثیل ہے، جو اپنے اشارات کی شرح وتفسیر کر رہی ہے۔ وکذالک یضرب اللہ الامثال لعلھم یتذکرون!!

# عصر انقلاب وظہور استعداد

فصل کاٹنا آسان اور دل خوش کن ہے، پر بیج کا بونا مشکل اور محنت کا محتاج ہے جس طرح زمین پر سال میں ایک یا دو مرتبہ ہی وہ موسم آتا ہے، جب اسکا ذرہ ذرہ

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

قوت نشو سے لبریز، اور اسکا چپہ چپہ استعداد نمو رسے آمادۂ تخم ریزی ہوتا ہے،
بعینہ اسی طرح قوموں اور ملکوں کی حیات و ممات اور عروج و زوال کے بھی مخصوص و معدود
اوقات ہیں، جو اپنے اپنے وقتوں پر ظہور کرتے ہیں۔ وہ زندگی اور ارتقا کی استعداد
و صلاحیت کا ایک دور ہوتا ہے، جو صرف اسلئے آتا ہے تاکہ اس فرصت سے فائدہ
اُٹھانے والے فائدہ اُٹھالیں، اور جن کے پاس کاشتکاری کے لئے بیج موجود ہیں،
وہ وقت کو مساعد دیکھ کر تخم پاشی کرلیں۔

اُس وقت قوموں کے اندر تغیر و انقلاب کی موجیں لہرانے لگتی ہیں، تنبہ و اعتبار
کی ہواؤں کا زور ہوتا ہے، مصائب کے اشتداد اور غموم و ہموم کے استیلا سے سوئی
ہوئی قوتیں بیدار ہو جاتی ہیں۔ پُرانے زخم ہرے ہو جاتے ہیں، مندمل زخموں
کے ٹانکے کھلجاتے ہیں، اور نئے زخموں کے اندر سے خون کے چشمے اُبل اُبل کر بہنے
لگتے ہیں؛ پس یہ ایک عصر انقلاب اور ایک دور استعداد حیات ہوتا ہے جو ہر طرف
چھا جاتا ہے، اور سر زمین روح و قلب کے ذرے ذرے کے اندر حیات ملی کے نشو و نما
کی استعداد تام پیدا ہو جاتی ہے۔

پھر اُسوقت زمین کی جستجو نہیں ہوتی، جو سیر حاصل ہو، پانی کی تلاش نہیں ہوتی،
جو آسمان سے برسے۔ آفتاب کی ضرورت نہیں ہوتی، جو اپنی تمازت و حرارت سے
زندگی بخشے۔ بلکہ صرف ایک ہاتھ کی ضرورت ہوتی ہے، جو موسم کو دیکھے، فرصت کو
سمجھے، اور ایک صحیح و سالم بیج اس زمین مستعد کے سپرد کردے، تا وہ گلے اور پھیلے،
اور پھر زندگیوں اور کامیابیوں کا درخت تناور اور شجرۂ طیبہ بنکر، قدرت الٰہی در حکمت
سرمدی کا ایک معجزۂ محیر العقول ہو۔

ھو الذی انزل من السماء ماء "وہی تو قادر مطلق ہے، جس نے آسمان سے پانی برسایا۔
لکم منہ شراب ومنہ شجر فیہ اور وہ ایک طرف تو دریاؤں، آبشاروں، اور تالابوں کی

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

لتسیمون - ینبت لکم بہ الزرع والزیتون والنخیل والاعناب ومن کل الثمرات ان فی ذالک لآیات لقوم یتفکرون (۱۶-۱۰)

صورت میں جمع ہو کر تمھارے پینے اور سیراب ہونے میں کام آتا ہے، اور دوسری طرف زمین کی روئیدگی کے ظہور کا وسیلہ بنتا ہے۔ اُس سے درخت پرورش پاتے ہیں اور تم اپنے مویشیوں کو ان میں چراتے ہو۔ اُسی پانی سے خدا تمھارے لئے زمین کی زراعت و کاشت کو سرسبز کرتا ہے، اور طرح طرح کے پھل اُن میں پیدا ہوتے ہیں! غور کرو تو ارباب فکر و بصیرت کے لئے اس میں حکمت الٰہیہ کی ایک بہت بڑی نشانی ہے!!

## اس فصل کے لئے تخم

"اصلاح" اور "عمل" کی دعوتیں ہی وہ بیج ہیں، جن کی اس موسم نمو اور دورِ استعداد میں سرزمین ارواح و قلوب کو ضرورت ہوتی ہے۔ ایک بیج کے بارآور ہونیکے لیے جن جن شرائط کی ضرورت ہے، وہ سب کی سب قدرتی طور پر اس وقت مہیا ہو جاتی ہیں زمین کی درستگی کی ضرورت نہیں ہوتی، کیونکہ حس و بیداری کی . . سے دلوں میں اضطراب و جوش موجود ہوتا ہے۔ آفتاب کی تمازت و حرارت بھی مطلوب نہیں ہوتی، کہ مظالم کا استبداد، خونریزیوں کی کثرت، اور ذلت و رسوائی کی انتہا، سوزش و تپش کی آگ سُلگا دیتی ہے۔ بارانِ رحمت الٰہی جو اقلیم نباتاتی کا سلطان و حکمراں ہے، وہ بھی آمادہ کار ہوتا ہے کہ پانی کی جگہ قتیلان ظلم و استیلا کا سیلاب خونین زمین کو سینچنے اور بیج کو گلانے کے لئے ہر طرف موج زن ہوتا ہے۔ پس اس وقت صرف ایک صحیح صدائے دعوت، ایک صداقت آگین تحریک عمل، اور ایک موصل الی المقصود سفر کے بیج ہی کی ضرورت ہوتی ہے، جو طیاریوں اور آمادگیوں کے اس نامیہ زار حیات میں سپرد خاک کر دیا جاوے پھر زمین اپنی استعداد کو، حرارت اپنی آمادگی کو، اور پانی اپنی طیاری کو فوراً صرف کار

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کردے، اور تھوڑے ہی دنوں کے اندر قدرتِ الٰہی اس ذرہ تخم کو اشجار و اثمار، اور برگ و بار کی ہیئت عظیمہ اور منظر فخیمہ کی صورت میں، اپنی غیبی نشو و نما، اور الٰہی ربوبیت کی توفیق فیضان سے بلند و استوار فرمادے:۔

الم تر کیف ضرب اللہ مثلاً کلمۃ طیبۃ کشجرۃ طیبۃ، اصلھا ثابت و فرعھا فی السماء تؤتی اکلھا کل حین باذن ربھا، و یضرب اللہ الامثال للناس لعلھم یتذکرون۔ (۱۴-۲۹)

"اللہ تعالیٰ نے نیک دعوت اور پاک تحریکوں کی کیسی اچھی مثال دی ہے؟ یعنی دعوت الٰہی مثل ایک مبارک اور ملکوتی درخت کے ہے، کہ اس کی جڑ زمین کے اندر مضبوط، اور اسکی بلند ٹہنیاں آسمان تک پہنچی ہوئیں!! وہ قوت الٰہیہ کی نشو فرمائی سے ہر وقت کامیابی کا پھل لاتا رہتا ہے۔ اور یہ درخت کا ذکر در اصل ایک تمثیل ہے جو اللہ بیان کرتا ہے، تاکہ لوگ سوچیں اور غور کریں"۔

# عالم اسلامی اور عصر استعداد

آج دنیا اسی عصرِ انقلاب، اور عالم اسلامی اسی دورِ استعداد سے گذر رہا ہے۔ ارتقا بعد از انحطاط، عروج بعد از محاق، اور حیات بعد الممات کا موسم ہمیشہ ایسا ہی رہا ہے، جیسا کہ آج ہے۔ طوفانوں کے بعد جب امن ہوا ہے، زلزلوں کے بعد جب سکون ہوا ہے، صرصر و مخالف کے بعد جب نسیم مراد چلی ہے، تاریکی کے بعد جب روشنی چمکی ہے، ظلمت کے بعد جب نور نمایاں ہوا ہے، رات کے بعد جب دن نکلا ہے، ظلم کے بعد جب انصاف کا علم لہرایا ہے۔ خون کے بعد جب سرچشمۂ حیات بہا ہے، اور طغیان و فساد کے بعد جب صداقت و عدل کی فوجیں نمودار ہوئی ہیں، یعنی ڈوبنے کے بعد جب کبھی ڈوبنے والے ابھرے ہیں، گرنے کے بعد جب کبھی گرنے والے اٹھے ہیں، اور مرنے کے بعد جب کبھی مرنے والے زندہ ہوئے ہیں، تو بعینہٖ دنیا کے چہرہ

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

کہانت پر ایسی ہی علامتیں پڑھی گئی ہیں، جیسی کہ آج ہر چشم حقائق آگاہ پڑھ سکتی ہے اسکی صدائیں ایسے ہی پُر اسرار رہی ہیں، اور اس کی نگاہ گویا نے ہمیشہ ایسے ہی اشارے کئے ہیں۔ اُس نے جب کبھی کوئی کروٹ لی ہے، تو اس سے پہلے سمندروں میں ایسی ہی لہریں اٹھی ہیں، اور اس نے جب کبھی اپنی جگہ بدلی ہے تو آسمان پر اضطراب وشورش کی ایسی ہی بدلیاں چھائی ہیں۔ آج عالم اسلامی بھی اور کسی شے کی طلبگار نہیں۔ وہ اُٹھنے اور اُبھرنے کے لئے نہ تو آفتاب کی منتظر ہے، اور نہ پیغام بارش لانے والی ہواؤں کی، اس کی زمین خود بخود درست ہو گئی ہے۔ لاشوں نے کھاد کا کام دیا ہے، اور خون کے سیلاب نے پانی سے مستغنی کر دیا ہے، یعنی ہوائیں جتنی چل رہی ہیں موافق ہیں موسم اپنے عین عروج اور کمال تاثیر پر ہے، اور بارش کی خبریں ہر طرف سے آرہی ہیں۔ پس اُگنے اور شاداب ہونے کا کوئی سامان ایسا نہیں، جسے رحمتِ الٰہی نے آج اُمت مرحومہ کی کشت امید کو سرسبز و شاداب کرنے کے لئے مہیا نہ کر دیا ہو اور یہ جو کہہ رہا ہوں تو:-

والشمس وضحاھا، "آفتاب کی اور اس کی شعاعوں کی قسم، جن کی حرارت زمینوں کو
والقمر اذا تلاھا، معتدل بناتی ہے، اور چاند کی، جب وہ اس کے بعد
والنھار اذا جلاھا، نکلتا ہے، اور زمین کی قوت نمو کو متاثر کرتا ہے۔ اور دن کی،
والیل اذا یغشاھا، جب وہ آفتاب کو نمایاں کرتا۔ اور رات کی جب وہ آفتاب کو چھپاتی
والسماء وما بناھا، ہے، اور اس طرح زمین کے نشو و نما کو اپنے اپنے وقت
والارض وما طحاھا، پر آسمان سے مدد ملتی ہے پس اس کی بھی قسم، اور در اصل
(۹۱-۶) اسکی، جس نے اس کی تمام موجودات کو بنایا، اور نیز
زمین کی، اور اُس حکیم و قدیر کی جس نے زمین کو طرح طرح کے اشجار و اثمار کا ایک دستر خوانِ نعام بنا کر بچھا دیا ہے"!!

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

# بیج کا آخری وقت اور انتظار

جس طرح بارود کی سرنگ طیار ہو جاتی ہے، اور اسکے پھٹنے اور پھر پہاڑ کے ریزہ ریزہ ہو جانے کے لیئے صرف ایک چنگاری کی کمی باقی رہجاتی ہے۔ اور جس طرح سوکھی لکڑیوں اور خشک برگ و گیاہ کے ڈھیر کے مشتعل ہونے کے لیئے صرف دیا سلائی کی ایک تیلی اور اس کی رگڑ کی ضرورت ہوتی ہے، جو آگ کا ایک ذرہ اشتعال پیدا کر کے شعلوں کا ایک تنور گرم کر دے۔ بالکل اسی طرح کارساز قدرت نے زراعت و کاشتکاری کا تمام سامان مہیا کر دیا ہے اور صرف ایک بیج ہی کی ضرورت ہے، جو ہوشیار ہاتھوں سے زمین پر گرے، اور اس تمام ساز و سامان نمو و ظہور کو ضائع جانے سے بچالے۔

اس دہقان کی قسمت پر کسے رونا نہ آئیگا، جسنے برسوں کے بعد اچھا موسم اور عمدہ بارش نصیب ہوئی ہو۔ جسکے لیئے زمین طیار اور وقت مساعد ہو۔ ہل پھر چکا ہو، اور صرف تخم ریزی کے دانوں کا زمین انتظار کر رہی ہو۔ لیکن یہ تمام ساز و سامان ضائع جا رہا ہو، اور جس نے اسی وقت کے انتظار میں بے چین راتیں اور مضطرب دن کاٹے تھے، وہ یا تو بالکل بیخبر ہو، یا اُٹھے بھی تو بیج ڈالنے کی جگہ پانی کے ڈول بھر بھر کے پھینکنے لگے، یا فصل کاٹ کر جمع کرنے کے لیئے ایک گھر بنانا شروع کر دے، حالانکہ جس بیج سے فصل طیار ہو گی، ابتک اسکا ایک دانہ بھی زمین کو نصیب نہیں ہوا ہے!

پھر کہتا ہوں کہ آج عالم اسلامی کی زمین اپنی طلب میں بیقرار ہے، اسکی خاک کے ذرے ذرے سے فغان طلب اور عشق مقصود کی صدائیں اُٹھ رہی ہیں۔ اسکا چپہ چپہ اپنے مطلوب کو پکار رہا ہے، مگر پانی کے لیئے نہیں، روشنی کے لیئے نہیں، آفتاب کے لیئے نہیں، اور گو ان میں سے ہر شے زمین کی روئیدگی اور بیج کی بالیدگی کیلیئے ضروری ہو

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

مگر ان میں سے کسی کے لئے بھی نہیں۔ صرف بیج کے لئے، ایک عمدہ اور سالم بیج کیلئے اور صرف بیج کے لئے۔ کیونکہ بیج کی بالیدگی کے لئے ان تمام چیزوں کی ضرورت ہے، پر ان کے لئے بیج کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ بیج کے بعد یہ سب مفید ہیں، پر بیج کے بغیر انمیں سے کوئی چیز بھی کارآمد نہیں ہو سکتی!!

## اِنَّ هٰذا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا

فاتبعوہ ولا تتبعوا السبل، فتفرق بکم عن سبیلہ، ذالکم وصاکم بہ لعلکم تتقون (۶-۱۰۵)

میں نے کہا کہ صرف بیج کی ضرورت ہے، اور کسی شے کی نہیں اور ہمیشہ یہی کہتا رہونگا۔ مگر سوال یہ ہے کہ وہ بیج کیا ہے؟

کیا ایک انجمن، جسکی بہت سی شاخیں ہوں؟ ایک فنڈ، جس میں بیشمار روپیہ ہو؟ ایک دفتر، جسمیں کسی خاص قول و قرار پر بہت سے دستخط ہوں؟ کوئی شاندار اسکیم، جسکی بیشمار دفعات ہوں؟ کوئی عہدہ داروں اور ممبروں کا مجمع، جنکے لئے بہت سے القاب و خطابات ہوں؟ کوئی بڑے بڑے شاندار کاموں اور دنیا بھر کی ضرورتوں کو اپنے میں جمع کر دینے والا ادعا، جسمیں از سرتا پا صدہا وعدے ہوں؟

نہیں، کیونکہ یہ تمام چیزیں تو اُس سے منٹوں اور لمحوں میں مہیّا ہو جا سکتی ہیں، پر وہ ان سے پیدا نہیں ہو سکتی۔

تلاش تو بیج کی ہے، جو ہر قوّت نمو بخشنے والی چیز سے کام لے، اور پھر ایک درخت بنکر شاخیں، پتے، ٹہنیاں؟ اور پھل پھول، سبھی کچھ پیدا کر دے۔ آج بیج کو بارآور کرنے والے اسباب موجود ہیں پر وہی نہیں ہے، جس کے بغیر ان میں سے کوئی بھی کام نہیں دیسکتا۔

تنور گرم ہو جاتا ہے تو بہت سی انگیٹھیاں اس سے گرم کر لی جا سکتی ہیں، پر

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

انگیٹھی تنور کا تو کام نہیں دیسکتی!

# پھر وہ کونسی شے ہے؟؟

پس میں کہتا ہوں، اور از فرق تا بقدم ایک صدائے ربانی بنکر کہتا ہوں۔ جبکہ یقین کی وہ لازوال طاقت میرے ساتھ ہے، جسکے لئے کبھی فنا نہیں جبکہ وہ بصیرت الٰہی میرے دل کے اندر موجود ہے، جس میں کبھی تذلل و تذبذب نہیں۔ اور جبکہ وہ شہادت ایقانی میرے سامنے ہے، جسکی رویت میں کبھی دھوکا اور فریب نہیں۔ کہ زندگیوں اور کامیابیوں کا وہ تخم مقدس، کوئی انجمن، کوئی اسکیم، کوئی بیشمار خزانہ، کوئی عہد حفاظت، کوئی اقرار خدمت، غرضکہ دنیا کی کوئی آواز اور انسانوں کی کوئی تدبیر نہیں ہو سکتی، مگر صرف **وہ ایک ہی تحریک حق و صداقت**، جو **مسلمانوں کو ان کی حیات انفرادی و ملی کی ہر شاخ میں "مسلمان" بننے کی دعوت دے**، اور اپنی اس آواز کو ان کے تمام صغار و کبار، رجال و اُناث، اعالی و ادانی، شہری و دیہاتی، عوام و خواص، غرضکہ ہر فرد ملت کے دل و جگر میں اُتار دے کہ:۔

یا ایھا الذین اٰمنوا! ادخلوا فی السلم کافۃ ولا تتبعوا خطوات الشیطان، انہ لکم عدو مبین!! (۲-۱۳۶)

اے وہ لوگو کہ ایمان اور اسلام کے مدعی ہو! صرف دعویٰ کافی نہیں، اگر زندگی چاہتے ہو تو اسلام میں پورے پورے آجاؤ، اور شیطان کے قدم بقدم نہ چلو! وہ انسانی ہدایت اور ارتقاؤ عروج کا ایک بالکل کھلا دشمن ہے!

اور اس طرح اُتار دے کہ خدا کے بندے پھر صرف اُسی کے ہو جائیں۔ اسکے رشتے سے ٹوٹے ہوئے پھر اُسی کے ساتھ جڑ جائیں، اسکے دروازے سے بھاگے ہوئے پھر اسی کی غلامی کی زنجیریں پہن لیں۔ اسکے چاہنے والے پھر ہر طرف سے کٹکر صرف اسی کو

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

پیار کرنے لگیں۔ اسکے پکارنے والے پھر اُسی کی جستجو میں نکل جائیں، اس سے غفلت کرنے والے پھر اُس روٹھے ہوئے کو منالیں۔ اور اُس ایک کی غلامی کا حلقہ پہنکر تمام دنیا کو اپنا غلام بنانے والے، پھر اُسی کی چوکھٹ پر جھک جائیں، تاکہ اُس کے آگے جھک کر سب کے آگے سر بلند ہوں، اور اسکے آگے جبین نیاز جھکا کے سب کو اپنے آگے مسجود دیکھیں۔ یعنی ہجر کے بعد پھر وصال کی بزم آرائی ہو۔ محرومی کے بعد پھر کامرانی کے رازو نیاز ہوں، اور نامرادی کے بعد پھر دولت مقصود و مطلوب سے دامن و آستین امید مالامال ہو جائے!!

وھو الذی یقبل التوبۃ عن عبادہ ویعفوا عن السیئات ویعلم ما تفعلون ویستجیب الذین اٰمنوا وعملوا الصالحات ویزیدھم من فضلہ (۴۲-۲۴)

"اور وہی غفور اور رحیم تو تمہارا معبود کارساز ہے، کہ اسکے بندوں نے خواہ کتنی ہی اُسکی نافرمانیاں کی ہوں، اور خواہ کتنی ہی سخت مصیبتوں میں مبتلا ہو گئے ہوں، لیکن جب وہ اسکے آگے توبہ کا سر جھکاتے ہیں، اور ہر طرف سے کٹ کر صرف اُسی کے ہو جانا چاہتے ہیں، تو وہ اُنکی توبہ قبول فرمالیتا ہے اور اُن کی خطاؤں سے درگذر کر دیتا ہے۔ اور تم لوگ جو کچھ کر رہے ہو اُسے رتی رتی معلوم ہے۔ اور پھر جو لوگ اُسکے احکام پر ایمان لائے اور اعمال صالحہ اختیار کر لئے، تو وہ اُن پر اپنی رحمت کا دروازہ کھول دیتا ہے، ان کی دعاؤں کو سُنتا ہے، اور ان کی آرزوؤں کو پورا کرتا ہے، اور اپنے فضل بندہ نواز سے ان کو ان کے حق سے بڑھ کر اسکا بدلہ دیتا ہے!!"

اور پھر صدا سے میرا مقصود کیا ہے؟ صداؤں کی تو کبھی بھی کمی نہیں رہی ہے زبانوں نے ہمیشہ قدموں سے زیادہ کام کیا ہے، اور دنیا میں ہمیشہ خاموش رہنے والوں سے چیخنے والوں کی تعداد زیادہ رہی ہے۔ پس صدا سے مقصود وہ آواز نہیں ہے، جو کھوکھلے سینوں، تاریک دلوں، اور بے سوز حلقوں سے اُٹھ کر، دوسروں کے اندر وہ چیز

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

پیدا کرنا چاہتی ہے، جو خود اسکے اندر نہیں ہے۔ اتأمرون الناس بالبر وتنسون انفسکم (۲-۴۱) اور وہ انسانی آوازیں بھی مقصود نہیں ہیں، جو گو کتنے ہی اچھے ارادوں اور دل فریب خواہشوں کے اندر ملفوف ہیں، مگر خود ان کے اندر ایک صدائے محض اور آواز ہی سے زیادہ اور کچھ نہیں ہے۔

بلکہ میں اُس صدائے رعد آسائے قلب شکن، اور ندائے ضلالت ربائے ہوش افگن کی طرف اشارہ کر رہا ہوں، جو گو انسانوں کے حلقوں سے نکلتی ہو، مگر در اصل ہدایت ربانی اور توفیق حقانی کی ایک صدائے مقلب القلوب ہو، جس نے لسان عباد کو اپنا ظاہر بنا لیا ہو۔ اور حق و صداقت کا ایک حسن مخفی ہو، جو انسانی خال و خط کے اندر سے اپنے جمال حقیقی کی شعاعیں دکھلا رہا ہو، یعنی وہ صدا، جبکا مبدا زبان کی حرکت کی جگہ دل کا اضطراب ہے۔ جسکے اعلان کے لئے حلق سے اُٹھنے والی آوازیں نہیں، بلکہ دل کے پھڑکنے اور تڑپنے کی آواز مطلوب ہے جسکے سننے کے لئے دُنیا کی تمام آوازوں کی طرح کان کی ضرورت نہیں بلکہ دل کی ضرورت ہے۔ جو گویائی کی زبان سے نہیں، بلکہ خاموشی کے لبوں سے بولتی، اور انسان کے پردہ ہائے سماعت سے نہیں، بلکہ ایوان قلب و روح کی دیواروں اور محرابوں سے ٹکراتی ہے!!

لسانی اعیی فی الھوی، وھو ناطق

ودمعی فصیح فی الھوی، وھو اعجم

کیونکہ گو بظاہر وہ آواز انسانی جماعتوں اور فردوں سے اُٹھتی ہے، مگر در اصل اس راز حقیقت کا نغمہ کچھ اور ہی ہوتا ہے اور اس محمل صورت کے اندر ایک دوسری ہی لیلیٰ ہے، جسکے حسن حقیقت کا جمال خلوت گزیں مخفی ہوتا ہے۔

## بالفاظ سادہ تر

بہتر ہے کہ میں اپنے مطلب کو زیادہ واضح کر دوں۔ میرا مقصود اُس صدائے

CC-0. Kashmir Research Institute, Srinagar. Digitized by eGangotri

